تیرھویں، چودھویں صدی ہجری میں ترتیب پانے والے اسلامی ادب کا آئینہ

پاک وہند کے ۸۶۹ اہلِ قلم کی ۵۶۳۳ تصانیف کا اجمالی تعارف

# مرآۃ التصانیف

## جلد اوّل

جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور کے شعبہ تصنیف و تالیف کی طرف سے

**پندرھویں صدی کے اہلِ تحقیق کیلئے علمی پیشکش**

تاریخ اشاعت ۳۰ ذوالحجہ ۱۴۰۰ھ


مرتبہ

**مولانا حافظ محمد عبدالستار قادری چشتی**

(رکن پاکستان سنّی رائٹرز گلڈ)



مکتبۂ قادریہ جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ لاہور

نام کتاب ——— مرآۃ التصانیف

مؤلف ——— مولانا حافظ محمد عبد الستار قادری چشتی رکن پاکستان سُنّی رائٹرز گلڈ

تقدیم ——— مولانا محمد عبد الحکیم شرف قادری صدر " " " "

تعارف ——— مولانا محمد صدیق ہزاروی رکن " " " "

پروف ریڈنگ ——— مولانا محمد منشا تابش قصوری رکن مجلس عاملہ " " " "

ناشر ——— مکتبہ قادریہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

صفحات ——— ۳۰۸

ناشر ——— سید حامد لطیف چشتی سرپرست پاکستان سُنّی رائٹرز گلڈ

بار اول ——— نومبر ۱۹۸۰ء ذوالحجہ ۱۴۰۰ھ

کتابت ——— محمد یوسف قادری خوشنویس لاہور

مطبع ——— کمبائن پریس بلال گنج لاہور

قیمت ——— ۳۶/۰ روپے

# فہرست ابواب

# اشاعتِ "مرآۃ التصانیف" پر

ہے مرآۃ التصانیف آج میرے سامنے، جس کو
قلمکارانِ پاک و ہند کا نقشِ وفا کہیے

ہے یہ تحقیق کا اک لائقِ صد فخر سرمایہ
اسے اُردو میں اسلامی ادب کا آئینہ کہیے

صدی جو پندرھویں[15] آئی ہے، اس کے خیر مقدم میں
برائے اہلِ دل ہدیہ مبارک باد کا کہیے

اگرچہ ہے یہ علمی پیش کش کا حصۂ اوّل
جو منصوبہ ہے، اُس کی ایک اچھی ابتدا کہیے

گزشتہ دو صدی میں چھپنے والے کام کا خاکہ
جسے تحقیق کی منزل کا واحد راستہ کہیے

تصانیف آ گئیں زیرِ نظر تالیف میں جن کی
عقیدے میں اُنہیں اک دوسرے کا ہمنوا کہیے

کیا تصنیف کے میدان میں جو اہلِ سُنّت نے
اِسے اُس کام کا مجمل سا گویا تذکرہ کہیے

حدیث و فقہ و سیرت میں، تواریخ و سیاست میں
برائے اہلِ تحقیق ایک تحفہ بے بہا کہیے

عرق ریزی، ژرف بینی نظر آتی ہے جو اس میں
اسے فاضل مؤلف کا خلوصِ بے بہا کہیے

اگرچہ ایک اجمالی تعارف ہے کتابوں کا
مگر اس کام کو مشکل ترین، صبر آزما کہیے

حکیمِ[1] اہلِ سُنّت اور شرف[2] ہیں رہنما ان کے
مؤلف کو اگر منجملۂ اہلِ وفا کہیے

دیا ہے مفتی[3] صاحب نے یہ تحفہ اہلِ سُنّت کو
انہیں دل سے مبارکباد دیجئے، مرحبا کہیے

قلم کاری اہم ہے، مان لیجے عہدِ حاضر میں
جو قرطاس و قلم میں ربط ہے، اس کو بجا کہیے

چھپی فاضل مؤلف کی جو تالیفِ لطیف، اِس کو
کرم غوث الوریٰ کا، شفقتِ احمد رضا کہیے

کیا جو کام مولانا نے یہ فہرست سازی کا
خلوصِ دل سے اے محمود اس پر مرحبا کہیے

راجا رشید محمود۔ ایم۔ اے (سیکرٹری جنرل، پاکستان سُنّی رائٹرز گلڈ)

[1] حکیم محمد موسیٰ امرتسری [2] مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری [3] مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

پندرھویں صدی کے ان ارباب قلم کے نام جو قلم کی
طاقت و اہمیت کو کماحقہ، محسوس کریں گے ۔ راہ تحقیق کی
مشکلات کا خندہ پیشانی سے استقبال کریں گے ___
سلف صالحین کی روایات اور علمی و مذہبی ذخیرہ کا تحفظ کریں گے

# ہدیۂ تشکر

مرآۃ التصانیف کی ترتیب و تدوین میں رئیس المحققین حضرت مولانا الحاج حکیم محمد موسیٰ امرتسری صدر مرکزی مجلس رضا استاذی المکرم حضرت علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ، استاذی المحترم علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صدر پاکستان سُنّی رائٹرز گلڈ نے خصوصی رہنمائی فرمائی ۔ قدم قدم پر مفید تجاویز سے نوازا ۔ مواد کی فراہمی بڑی دریا دلی سے کی ۔ حتیٰ کہ اس کٹھن منزل تک پہنچنے میں کامیابی نصیب ہوئی ۔ جامعہ کی طرف سے اس کی اشاعت حضرت مفتی صاحب مدظلہ، کا عظیم کارنامہ اور احقر پر کرم بالائے کرم کے مترادف ہے ۔

مولانا علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ، نے نہ صرف ترتیب میں نگرانی فرمائی بلکہ بہت تحقیقی مقدمہ لکھ کر اسکے وزن و وقار میں گرانقدر اضافہ فرمایا ۔

مولانا محمد صدیق صاحب ہزاروی زید مجدہ نے عدیم الفرصتی کے باوجود تعارف لکھا، اور مولانا محمد منشا تابش قصوری نے پروف ریڈنگ میں معاونت فرمائی ۔ مولانا غلام فرید ہزاروی کا تعاون شامل حال رہا ۔ ان تمام کرم فرما حضرات کی پیہم نوازشات پر ممنون ہوں ۔ نیز جامعہ کے چند ہونہار طلبا جنکا مبیضہ کے نقل کرنے میں برابر قلم چلتا رہا انکے روشن مستقبل کے لیے دعا گو ہوں، مولیٰ تعالیٰ میرے جملہ معاونین و محسنین کو اپنے گوناگون انعامات سے نوازے اور میرے لیے اس کتاب کو دارین کی کامیابی کا سبب بنائے ۔

محمد عبدالستار قادری چشتی ۔ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

# تعارف

از مولانا محمد صدیق ہزاروی رکن پاکستان سنی رائٹرز گلڈ

قلم کی اہمیت، ہر دور میں مسلّم رہی ہے بالخصوص آج کا دور تو صرف اور صرف اسی ذریعہ ابلاغ کا دور ہے۔ اس حقیقت کو سمجھے اور اس پر عمل پیرا ہوئے بغیر کسی بھی ذی شعور جماعت یا فرد کے لیے حصولِ مقصد میں کامیابی و کامرانی ناممکن ہے۔ مشاہدہ و تجربہ اس پر شاہد عدل ہے کہ جن لوگوں نے اس حقیقت کا کھلے دل سے اعتراف کیا وہ اپنے مقصد میں کامیاب و کامران ہوئے اگرچہ وہ، حق سے متصادم نظریات و خیالات کے حامل ہی کیوں نہ تھے۔

اہلِ سنت وجماعت نے دینِ اسلام کی ترویج و اشاعت اور مخالفین کی یورشوں سے اس کے دفاع کی خاطر ہر دور میں جو خدمات سرانجام دیں اس سے کوئی بھی غیر متعصب صرفِ نظر نہیں کرسکتا۔ تحریک آزادی ہو یا تحریک پاکستان، تحریک ختم نبوت ہو یا تحریک نظام مصطفیٰ، میدان تقریر ہو یا تدریس، ہر مقام پر اس باوقار جماعت نے آوازِ حق بلند کی اور دنیوی لالچ یا مصائب کا خوف ان کے پائے استقلال کو متزلزل نہ کرسکا۔

اس کے باوجود صفحاتِ تاریخ ان کے کارناموں کی تفصیلات سے عاری ہیں۔ وجہ صاف ظاہر ہے کہ انھوں نے تبلیغ دین کا فریضہ محض خدمتِ اسلام کے جذبہ کے تحت ادا کیا اور نمود و نمائش سے کوسوں دور رہے۔ لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دشمن اپنی چال چلتا رہا۔ جھوٹے پروپیگنڈے کی مشینری تیز سے تیز تر ہوتی گئی۔ قلم کے غلط استعمال نے زہر ہلاہل کو قند بنا دیا۔ عظمتِ مقام مصطفیٰ و ناموس صلحاء سے کھیلنے والے اسلام کے مبلغین شمار ہونے لگے، تحریک آزادی میں انگریز اور تحریک پاکستان میں ہندو سے وابستگی کے باوجود، آزادیٔ وطن اور قیام پاکستان کا سہرا انہی کے سر باندھا گیا۔ اور اسی طرح پروپیگنڈے سے وہ میدان تصنیف و تالیف کے دھنی کہلائے اور علماء اہلِ سنّت کی علمی اور تحقیقی تحریرات تعصب کی دبیز تہوں کے نیچے دبا دی گئیں۔

الحمدللہ! اب کچھ عرصہ سے اہلِ سنت وجماعت نے وقت کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے قلم کی اہمیت کا احساس کیا ہے اور اہل حق کی علمی و تحقیقی خدمات کو منظرِ عام پر لانے کے لیے اشاعتی ادارے قائم کئے ہیں مختلف موضوعات پر تحقیقی کام کے لیے قلمکارانِ اہلِ سُنّت کو سُنی رائٹرز گلڈ کی صورت میں ایک پلیٹ فارم پر جمع کر دیا گیا۔ خوش قسمتی سے انہیں حکیم اہلِ سنت الحاج حکیم محمد موسیٰ امرتسری مدظلہ العالی اور پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد دامت برکاتہم کی سرپرستی نصیب ہوئی جن کی مخلصانہ اور باصلاحیت قیادت میں یہ قافلہ اپنی منزل کی طرف رواں دواں ہے۔ جامعہ نظامیہ رضویہ کا شعبہ تصنیف و تالیف بھی اس سلسلے میں گرانقدر خدمات سرانجام دے رہا ہے۔

تنظیم المدارس (اہلِ سُنّت) پاکستان کی شکل میں مدارس اہل سنت، ایک لڑی میں پرو دیئے گئے۔ مجسمہ ایثار و محنت استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی دامت برکاتہم العالیہ، ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس کی سعی پیہم سے کراچی سے لے کر خیبر اور کوئٹہ سے لے کر مظفر آباد تک کے سنی مدارس باہم متعارف ہوئے، اور طلباء اہلِ سنت میں جذبۂ محنت اور تحقیق و تدقیق کا ذوق پیدا کر دیا گیا اس طرح اب تک مختلف علمی موضوعات پر مقالات کا ایک گراں قدر ذخیرہ تنظیم کے مرکزی دفتر میں جمع ہو گیا۔

قیامِ تنظیم المدارس کے دوسرے سال مجلس شوریٰ کے فیصلہ کے مطابق درجہ حدیث کے طلباء کو مقالات کے لیے مختلف موضوعات دیئے گئے جن میں دو اہم تاریخی موضوعات "تعارف علماء اہلِ سنّت" اور "تعارف تصانیف علماء اہلِ سنت" کو بھی شامل کر دیا گیا۔ تاکہ علماء اہلِ سنّت کی علمی و

تحقیقی نیز سیاسی دملی خدمات تحریری صورت میں مستقبل کے مسلمان کے لیے خضرِ راہ ثابت ہوں اور مخالفین کے جھوٹے پروپیگنڈہ کے تار و پود بکھیر کر رکھ دیئے جائیں۔ دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ کے اس وقت کے شیخ الحدیث علامہ حسن الدین ہاشمی مدظلہ العالی نے اول الذکر موضوع راقم کے ذمہ اور مؤخر الذکر فاضل نوجوان مولانا عبدالستار قادری کے سپرد فرمایا۔ ''تعارف علماء اہلِ سنت'' تقریباً ایک سو پانچ علماء کے حالات پر مشتمل، طبع ہو چکی ہے جسے علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ العالی نے نہ صرف یہ کہ اپنی سرپرستی اور راہنمائی کے تحت مرتب کروایا بلکہ زرِ کثیر صرف کر کے مکتبہ قادریہ کی طرف سے طباعت کے ذریعہ راقم کی حوصلہ افزائی فرمائی۔ فجزاہ اللہ احسن الجزاء۔ علماء اہلِ سنت کی تصانیف کی فہرست ایک ایسا اہم اور کٹھن کام تھا جس کے لیے شب و روز کی جہد مسلسل اور عرق ریزی از بس لازمی تھی۔ مولانا عبدالستار قادری نے دن رات ایک کر کے مختلف ذرائع سے تحقیق کے بعد تصانیف اہلِ سنت کی ایک گراں قدر فہرست ''مرأۃ التصانیف'' کے نام سے مرتب کی۔

مولانا عبدالستار قادری کا تعارفی خاکہ یوں ہے کہ آپ ضلع راولپنڈی کے ایک گاؤں گنگانوالہ میں ۱۱؍ اکتوبر ۱۹۴۹ء کو جناب شیر دل بن جعفر خان نمبردار (م ۱۹۷۵) کے گھر پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم ناظرہ قرآن پاک اور پرائمری تک اُردو کی تحصیل اپنے آبائی گاؤں سے کی اور پھر حفظ قرآن کی لازوال دولت سے مالا مال ہونے کے لیے مدرسہ اعجاز القرآن جامع مسجد ٹھیکیداراں ڈھوک رتہ راولپنڈی میں داخل ہو کر حافظ محمد یوسف[1] مرحوم کے سامنے زانوئے تلمذ طے کیا اور اس طرح ۱۹۶۵ء میں حفظ قرآن پاک مکمل کیا۔ ۱۹۶۷ء میں ڈی سی ہائی سکول موضع چکری ضلع راولپنڈی سے مڈل کا امتحان پاس کیا۔ چونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ سے دین اسلام کی تبلیغ و اشاعت کا کام لینا تھا اس لیے آپ نے اپنی تمام تر توجہ علوم اسلامیہ کی طرف مبذول کرتے ہوئے سکول سے انقطاع کر کے دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں داخلہ لے لیا جہاں مختلف اساتذہ بالخصوص مولانا گل احمد عتیقی سے شرف تلمذ حاصل کرتے ہوئے فارسی مکمل اور صرف و نحو کی ابتدائی کتب پڑھیں۔ ۱۹۷۳ء میں دارالعلوم احسن المدارس راولپنڈی میں داخل ہو کر مولانا محمد سلیمان چشتی رضوی سے موقوف علیہ کی تکمیل کی اور اسی دوران ۱۹۷۴ء میں سرگودھا بورڈ سے پرائیویٹ طور پر میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ ۱۹۷۵ء میں مولانا موصوف نے جامعہ نظامیہ رضویہ میں دوبارہ داخل ہو کر دورہ حدیث کے بعد جامعہ اور تنظیم المدارس کی سندات حاصل کیں۔ جن قابل قدر اساتذہ سے آپ نے تحصیل علم کیا۔ ان میں مذکورہ بالا علماء کے علاوہ درج ذیل اساتذہ کرام کے اسماء گرامی شامل ہیں۔

۱۔ شیخ الحدیث علامہ مولانا مہرالدین جماعتی لاہور۔

۲۔ استاذ العلماء علامہ مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی لاہور

۳۔ علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری لاہور

۴۔ شیخ الفقہ علامہ مولانا حسن الدین ہاشمی بہاولپور۔

۵۔ فاضل نوجوان علامہ مولانا محمد رشید نقشبندی لاہور۔

---

[1] زینت العابدین مولانا حافظ محمد یوسف قادری موضع دریا شریف ضلع اٹک میں پیدا ہوئے بچپن میں ہی قرآن مجید حفظ کیا اور علوم دینیہ کی دولت سے بہرہ ور ہونے کے بعد تبلیغ دین اور خدمت قرآن کے لیے زندگی وقف کر دی۔ آپ ایک متقی، شب بیدار اور کثیر التلاوت بزرگ تھے۔ طلبہ کو پڑھانے کے ساتھ نوافل اور اوراد و وظائف کے بھی انتہائی پابند تھے۔ کثرت سے روزے رکھتے تھے۔ ہر جمعرات بعد از نماز عشاء دو رکعت نفل میں دس پارے منزل پڑھتے اور رمضان المبارک کے نصف اول میں تراویح کے بعد ہر روز دس پارے اور نصف ثانی میں ہر روز ۱۵ پارے نفلوں میں پڑھتے۔ آپ نے اپنی زندگی کا کافی حصہ جامع مسجد ٹھیکیداراں راولپنڈی میں خطیب و معلم کی حیثیت سے گذارا اور ۱۹۶۹ء میں انتقال فرمایا اور مسجد کے صحن میں دفن ہوئے۔ چار صاحبزادے اور چار صاحبزادیاں اولاد ہیں۔ عبدالستار قادری

مولانا عبدالستار قادری کو اللہ تعالیٰ نے تحریر و تدریس اور تقریر کی بے پناہ صلاحیتوں سے بہرہ ور فرمایا ہے۔ چنانچہ زمانہ طالب علمی سے ہی آپ خطبۂ جمعہ کے ذریعے تبلیغ کے فرائض انجام دے رہے ہیں۔ ۱۹۷۲ء میں چھ ماہ کے لیے جامع مسجد تاتہ گل اور دو سال ۷۴-۱۹۷۳ء جامع مسجد صوفی اللہ دین ڈھوک رتہ راولپنڈی میں مسند خطابت پر فائز رہے اور اب ۱۹۷۵ء سے جامعہ مسجد غوثیہ قلعہ گوجر سنگھ لاہور میں فرائض خطابت سرانجام دے رہے ہیں۔

فراغت کے بعد آپ ۱۹۷۶ء میں جامعہ نظامیہ رضویہ میں مسند تدریس پر فائز ہوئے اور اب چند برسوں سے تدریس کے علاوہ، نظامتِ تعلیم سے متعلقہ امور کی انجام دہی بھی آپ کے ذمہ ہے۔

تصنیف و تالیف کے سلسلہ میں مولانا عبدالستار قادری نے مرآۃ التصانیف کی ترتیب کے علاوہ، ۱۹۷۹ء میں مولانا محمد حسن جان سرہندی رحمۃ اللہ کی تصنیف لطیف "الاصول الاربعۃ فی تردید الوہابیہ" کا ترجمہ کیا اور اب "سنی رائٹرز گلڈ" کے اراکین کی قلمی خدمات پر مشتمل ان کا تعارف لکھ رہے ہیں۔

مولانا عبدالستار قادری کو غزالیٔ زمان حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ سے قادری چشتی سلسلہ میں شرف بیعت حاصل ہے۔ مورخہ ۲۲/اکتوبر ۱۹۷۹ء کو راقم اور مولانا موصوف دونوں نے حضرت غزالیٔ زماں سے ارادت و عقیدت کا شرف حاصل کیا۔

مولانا عبدالستار قادری نے تحریک ختم نبوت ۱۹۷۴ء اور تحریک نظام مصطفےٰ ۱۹۷۷ء میں بھرپور حصہ لیا۔ نظام مصطفےٰ کے نفاذ کے سلسلہ میں جب ملک بھر کے مسلمان میدان عمل میں کود پڑے تو جامعہ نظامیہ کے دیگر اساتذہ اور طلباء کی طرح مولانا نے بھی اس پاکیزہ مشن کے لیے اپنے آپ کو وقف کیا۔ احتجاجی جلسوں اور جلوسوں میں شرکت کی حتیٰ کہ ایک موقعہ پر زخمی بھی ہوئے۔[1]

مولانا قادری ایک ذہین، محنتی، سنجیدہ اور درویش منش عالم دین ہیں۔ نوجوان فضلاء میں ایک امتیازی حیثیت کے مالک ہیں۔ اپنے مقصد سے جنون کی حد تک محبت و لگن کا جذبہ ان میں کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے۔ جس کا زندہ ثبوت مرآۃ التصانیف کی ترتیب ہے جسے مولانا نے تیرھویں اور چودھویں صدی کے سنی اہل قلم کی ۵۶۳۳ تصانیف پر مشتمل ایک ضخیم فہرست کے طور پر تیار کیا۔ بلاشبہ یہ ان کی بلند ہمتی اور خلوص کا نتیجہ ہے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ مولانا عبدالستار قادری کی دینی و ملی خدمات میں برکت پیدا فرمائے اور مرآۃ التصانیف کو شرف قبولیت سے نوازے۔ آمین بجاہ نبیہ الکریم

۱۹/اکتوبر ۱۹۸۰ء بمطابق ۹/ذی الحجہ ۱۴۰۰ھ

محمد صدیق ہزاروی رکن پاکستان سنی رائٹرز گلڈ،
جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

---

[1] محمد منشا تابش قصوری، مولانا۔ تحریک نظام مصطفےٰ اور جامعہ نظامیہ رضویہ۔ ملخصاً

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری
صدر پاکستان سنی رائٹرز گلڈ

# تقدیم

نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہجرت سے شروع ہونے والے سن ہجری کے چودہ سو سال پورے ہو چکے ہیں، پندرہویں صدی ہجری کا آغاز ہو رہا ہے، اس موقعہ پر پوری دنیا میں سرکاری اور غیر سرکاری سطح پر تقریبات منعقد کی جا رہی ہیں، مختلف پروگرام پیش کئے جا رہے ہیں، پاکستان کی مرکزی دینی درسگاہ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور کی طرف سے اس مبارک موقعہ پر فرزندان اسلام کے لیے پیش نظر کتاب مرآۃ التصانیف مرتبہ مولانا حافظ عبدالستار قادری چشتی پیش کی جا رہی ہے، اس سے پہلے موجودہ علمائے اہل سنت کا تذکرہ تعارف علمائے اہل سنت تالیف مولانا محمد صدیق ہزاروی پیش کیا جا چکا ہے، خدا کرے کہ یہ کتابیں آئندہ نسلوں کے لیے مشعل راہ ثابت ہوں اور وہ اسلاف کے درخشندہ کارناموں کی محافظ و امین ثابت ہوں۔

دین و دنیا کے بہترین ساتھیوں میں اچھی کتاب کی حیثیت مسلّم ہے، ہر دین اور ہر مذہب والوں نے کتاب کے ذریعے اپنے عقائد و افکار کی اشاعت و حفاظت کی ہے، اصحاب فنون نے اپنی موشگافیوں کے اظہار اور تحفظ کے لیے کتاب ہی کا سہارا لیا ہے، سب سے اہم ترین اور لافانی کتاب قرآن مجید ہے، اللہ تعالیٰ نے اس کی حفاظت کا وعدہ فرمایا ہے، آج بھی قرآن پاک لاکھوں فرزندان اسلام کے سینوں میں محفوظ ہے، دیگر کتب سماویہ اپنی اصل حالت پر محفوظ ہی نہیں ہیں کسی کو یاد کہاں سے ہوں گی، دنیا میں سب سے زیادہ چھپنے اور پڑھی جانے والی کتاب بھی قرآن حمید ہے دوسری کوئی کتاب اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔

قرآن پاک کے مفردات کے معانی، احکام و مطالب، اسرار و رموز، بلاغت و اعجاز، طریق ادا اور رسم الخط کو سمجھنے کے لیے متعدد علوم و فنون وضع کئے گئے، حدیث شریف کی روایت و حفاظت سے متعلق کثیر فنون کی بنیاد رکھی گئی، قرآن و حدیث سے متعلقہ فنون میں اتنی کتابیں لکھی گئیں کہ دنیا کی کوئی قوم مسلمانوں کا مقابلہ نہیں کر سکتی، دنیا کی کسی کتاب سے متعلق اتنی کتابیں نہیں لکھی گئیں جتنی قرآن و حدیث کے لیے لکھی گئی ہیں۔ کتابوں کی کثرت کے پیش نظر علماء نے فہرست سازی کی طرف توجہ کی، مطبوعہ اور غیر مطبوعہ کتب کی فہارس اس کثرت سے لکھی گئیں کہ ان کی فہرستیں تیار کرنے کی ضرورت محسوس کی گئی۔ اس فن کے آغاز کا سہرا بھی علماء اسلام کے سر ہے۔

دوسری صدی ہجری میں ایک یورپین سیاح سفر کرتا ہوا خراسان سے گزر رہا تھا کہ اسے ایک سن رسیدہ شخص نے بتایا کہ کتب خانہ غزنی میں انجیل کی ایک ایسی شرح موجود ہے جو اور کہیں نہیں ہے۔ جب وہ سیاح کتب خانہ مذکورہ میں پہنچا تو اسے کتاب خانہ کی فہرست مرتب صورت میں پیش کی گئی جس میں سے اس نے مطلوبہ کتاب تلاش کر کے استفادہ کیا، اس سے دیگر نتائج کے علاوہ یہ نتیجہ اخذ کرنا دشوار نہیں ہے کہ دوسری صدی میں اس کتب خانہ کی باقاعدہ فہرست تھی اور کتب خانہ سے استفادہ کے لیے اس کو استعمال کیا جاتا تھا[1]

ڈاکٹر احمد شلبی نے اپنی انگریزی کتاب مسلم ایجوکیشن (MUSLIM EDUCATION) میں فن فہرست سازی اور فن کتابداری کو جس طریقے سے لکھا ہے۔ ان تفصیلات سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ فنون مسلمانوں کے ہاں قدیم زمانہ سے

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھئے عبدالحی حبیبی کا مقالہ "دو کتابخانۂ غزنی در قرن دوم" مشمولہ مجلہ آریانا۔ کابل

بر طور تعلیم سکھائے جاتے تھے۔

تیسری صدی ہجری میں شیخ ابو محمد احمد بن طیفور بغدادی (م ۲۸۰ھ) نے اخبار المؤلفین والمؤلفات لکھی، ان کے بعد چوتھی صدی میں ابن ندیم بغدادی، ابو الفرج محمد بن اسحاق الوراق (م ۳۸۵ھ) نے فہرس العلوم لکھی[1] اس کتاب نے ابن ندیم کو آسمانِ شہرت کی بلندیوں پر پہنچا دیا، یہ کتاب متعدد مرتبہ چھپ چکی ہے، پاکستان میں ادارۂ ثقافت اسلامیہ، کلب روڈ، لاہور کی طرف سے اس کا اردو ترجمہ از محمد اسحاق بھٹی ۱۹۶۹ء میں چھپ چکا ہے۔

اس کے بعد اہلِ علم نے اس موضوع پر عرق ریزی کی اور تصانیف کے انبار لگا دئے۔ چند تصانیف کے نام یہ ہیں۔

- احصاء العلوم : فارابی : (م ۳۳۹ھ)
- مفاتیح العلوم : خوارزمی : (م ۳۸۷ھ)
- حدائق الانوار فی حقائق الاسرار : امام فخر الدین رازی (۶۰۶ھ)
- درة التاج لغرة دباج : علامہ قطب الدین شیرازی (م ۷۱۰ھ)
- النقایۃ واتمام الدرایۃ : علامہ جلال الدین سیوطی[2]
- اسماء المصنفات : ابو الحسن علی بن الانجب البغدادی (م ۶۷۴ھ) یہ کتاب طبع نہیں ہوئی
- مفتاح السعادہ ومصباح السیادہ : عصام الدین ابو الخیر احمد بن مصطفیٰ ابن خلیل، مشہور بہ "طاش کبریٰ زادہ حنفی" (م ۹۶۸ھ) تین جلدوں میں ۱۳۸۶ھ میں نظام حیدر آباد دکن کی سرپرستی میں حیدر آباد دکن سے چھپی۔
- موضوعات العلوم، کمال الدین محمد آفندی (م ۱۰۲۶ھ) ابن شیخ احمد طاش کبریٰ زادہ ۱۳۱۳ھ میں استنبول سے چھپی۔
- معجم العلوم والحرف : از مولانا عبد النبی ابن مولانا عبد الرسول احمد نگری، مصنف "دستور العلماء" و "جامع الغموض شرح کافیہ"، اس کتاب کی تکمیل وطباعت کا مرحلہ نہیں آسکا[3]

اس سلسلے کی نہایت اہم اور شہرہ آفاق کتاب کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون تالیف مصطفیٰ ابن عبد اللہ المعروف بہ حاجی خلیفہ وکاتب چلپی (م ۱۰۶۷ھ) ہے۔ اس میں بیس ہزار کے قریب کتابوں کا ذکر ہے، اکثر کتابوں کے بارے میں تفصیلی معلومات فراہم کئے ہیں، مصنف اور اس کا سن وفات، ابتدائی کلمات، شروح اور حواشی کا شرح وبسط سے ذکر کیا ہے اور ہر علم کی تعریف تفصیل سے بیان کی ہے۔

اس وقت کشف الظنون کا نسخہ مطبوعہ مکتبۃ المثنیٰ، بغداد، پیش نظر ہے، اس کی دو جلدیں ہیں، فاضل ادیب اسماعیل پاشا بغدادی (م ۱۳۳۹ھ) نے دو جلدوں میں اس کا ذیل ایضاح المکنون فی الذیل علی کشف الظنون لکھا، اس میں ان تصانیف کا ذکر کیا جن کا اندراج اصل میں نہیں یا بعد میں لکھی گئیں، اسماعیل پاشا بغدادی نے ہی دو جلدوں میں ہدیۃ العارفین اسماء المؤلفین وآثار المصنفین لکھی جس میں مصنفین کے مختصر حالات کے ساتھ ساتھ ان کی تصانیف کا ذکر ہے، ان چھ جلدوں کا مجموعہ مکتبۃ المثنیٰ بغداد نے شائع کیا۔

مشہور مستشرق جرمن براکلمن (BROKEL MANN) المتوفی ۱۹۵۶ء نے GESCHICHTE DER. ARABISCHEN LITTERATUR لکھی جس میں بلحاظ سنین آغاز ادب عربی سے اپنے زمانہ تک عربی مصنفین کا ضخیم معجم تیار کیا۔ مختلف موضوعات کے تحت سن وار مؤلفین وکتب کا تذکرہ

---

[1] شہاب الدین نجفی مرعشی : مقدمہ کشف الظنون، مطبوعہ مکتبۃ المثنیٰ، بغداد، ص ب

[2] محمد شرف الدین یالتقایا : تصدیر کشف الظنون، ج ۱ ص ۶

[3] شہاب الدین نجفی مرعشی : مقدمہ کشف الظنون، مطبوعہ مکتبۃ المثنیٰ بغداد، ص ب

کیا گیا ہے۔ کتاب کا زمانہ تالیف و اشاعت ۱۸۹۸ء میں شروع ہوا اور اب تک اس کی کئی جلدیں اور ضمیمے چھپ چکے ہیں اس کا جرمن زبان سے عربی میں ترجمہ شروع ہوا تھا۔ عبد الحلیم النجار کے ترجمہ سے صرف پانچ جلدیں اب تک چھپی ہیں۔

بروکلمن کی پیروی میں فارسی زبان و ادب پر پروفیسر سی۔ اے سٹوری (STOREY) کی پرشین لٹریچر PERSION LITTERATURE BAIOBLIGRAPHICAL SURVEY اس سلسلے کی اہم ترین کڑی ہے جو موضوعات کے اعتبار سے کئی جلدوں میں چھپ چکی ہے اس کی اشاعت کا سلسلہ ۱۹۲۷ء سے اب تک جاری ہے۔ سٹوری ہی کے کام کو بہت سے اضافوں کے ساتھ روسی زبان میں منتقل کیا گیا۔ اب ایرانیوں نے حذف و اضافہ کے ساتھ اسی روسی ترجمہ کو فارسی میں ڈھال دیا ہے۔ سٹوری کی پیروی میں اہل ایران نے کئی اہم کام کئے۔ احمد منزوی کی ضخیم "فہرست نسخہ ہائے خطی فارسی" ۱۳۴۸ شمسی میں شائع ہونا شروع ہوئی اس کی ترتیب موضوعات کے اعتبار سے ہے۔ اور اب تک اس کی چھ جلدیں چھپ چکی ہیں۔

بروکلمن ہی کی پیروی میں کئی جگہ اور اہم کام ہوئے مثلاً ڈاکٹر زبید احمد نے صرف پاک و ہند کے علماء کی ان عربی تصانیف کی مفصل فہرست بنائی جو براکلمان کی کتاب میں نہ آسکی تھیں، یہ فہرست پہلی مرتبہ ۱۹۴۶ء میں الہ آباد سے شائع ہوئی، اس کے بعد ڈاکٹر محمد اسحاق نے پاک و ہند کے صرف حدیث کے لٹریچر پر ایک ضخیم مقالہ لکھ کر ڈھاکہ یونیورسٹی سے پی۔ ایچ۔ ڈی کی ڈگری حاصل کی یہ مقالہ ۱۹۵۵ء میں ڈھاکہ سے شائع ہوا۔

اسی قسم کا ایک اہم کام ڈاکٹر محمد سالم قدوائی نے بھی کیا ہے، جسے انہوں نے ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کرنے کے لیے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں پیش کیا۔ اب اُسے جامعہ ملیہ، دہلی نے ۱۹۷۳ء میں "ہندوستانی مفسرین اور ان کی عربی تفسیریں" کے نام سے شائع کر دیا ہے۔

کشف الظنون کے بعد ایک اور مفید ترین کتاب معجم المؤلفین، تراجم مصنفی الکتب العربیہ دمشق کے مشہور فاضل عمر رضا کحالہ نے لکھی، ابتدائً مختصر طور پر نام و نسب، ولادت و وفات اور علمی مقام کا ذکر کیا ہے، آخر میں ان کتابوں اور رسالوں کا بالتفصیل ذکر کیا ہے جن میں اس مصنف کا ذکر ملتا ہے، مآخذ کی فہرست میں عربی اور انگریزی کی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ کتابوں کی جلد اور صفحہ نمبر کا حوالہ دیا ہے، اگر کسی مصنف کا ایک ہی کتاب میں متعدد جگہ ذکر ہے تو صفحہ وار تمام مقامات کا حوالہ دیا ہے، مثلاً بعض مصنفین کے حالات کے ضمن میں کشف الظنون اور ہدیۃ العارفین کے بیسیوں صفحات کا حوالہ ملے گا، کتاب کے مطالعہ سے فاضل مؤلف کی حیرت انگیز محنت اور وسعتِ معلومات کا اندازہ ہوتا ہے، تذکرہ و تاریخ کے موضوع پر کام کرنے والوں کے لیے یہ بیش بہا خزانہ ہے، یہ کتاب پندرہ جلدوں میں مکتبۃ المثنیٰ، بیروت میں چھپی ہے، آخری دو جلدوں میں مصنفین کے القاب، کنیتوں، علاقائی نسبتوں وغیرہ کی فہرست ہے، اور بتایا ہے کہ ان کا ذکر فلاں جلد کے فلاں صفحہ پر ہے، اس طرح تلاش کرنے میں بہت ہی سہولت پیدا ہو گئی ہے۔

دمشق کے ایک اور فاضل یوسف الیان سرکیس دمشقی نے معجم المطبوعات العربیہ والمعربہ لکھی۔ اس میں تقریباً ہر کتاب کے مختلف نسخوں اور ایڈیشنوں کی وضاحت ہے اور یہ بھی بتایا ہے کہ اس کا پہلا ایڈیشن کب اور کس جگہ چھپا تھا، اس میں ہندوستان کے علماء کا ذکر بھی ملتا ہے، مصنف نے امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کی بعض تصانیف کا بھی ذکر کیا ہے۔

اس کے علاوہ ایران میں وسیع پیمانے پر فہرست سازی کا کام ہوا ہے اور ہو رہا ہے، ایران کی بعض بڑی بڑی لائبریریوں کی فہرستیں شائع ہو چکی ہیں ان میں سے چند اہم فہارس کا ذکر کیا جاتا ہے۔

کتب خانہ دانشگاہ تہران کی فہرست ۱۴ جلدوں میں و کتابخانۂ مجلس ملی تہران اور کتابخانۂ ملی عمومی کی فہارس چوبیس چوبیس جلدوں میں چھپ چکی ہیں اسی طرح علماءِ اسلام کی بیش قیمت تصانیف کی تفصیلی فہرستیں روس، برطانیہ، جرمنی، فرانس، امریکہ اور دوسرے یورپین ممالک سے کثیر تعداد میں چھپ چکی ہیں اور ہر سال شائع ہو رہی ہیں۔

دو محققین نے ان تمام شائع شدہ فہارس کا احاطہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ اول بیسٹرمان (BESTERMAN) نے

(WORLD BIBLIOGRAPHY OF ORIENTAL BIBLIOGRAPHIES) لکھی
اشاعت ثانی آکسفورڈ ۱۹۷۵ء اور ایران کے مشہور محقق ایرج افشار نے کتاب شناسی فہرستہای نسخہ ہای خطی فارسی کے نام سے ممالک کے اعتبار سے فارسی فہارس کی ایک فہرست مرتب کی ہے جو ۱۹۵۸ء تک کی فہرستوں پر مشتمل ہے۔

مخطوطات کے علاوہ صرف مطبوعات کی فہارس پر بھی خاص توجہ کی گئی، یوسف الیان سرکیس نے معجم المطبوعات العربیہ ۱۹۱۹ء تک شائع ہونے والی عربی کتابوں کی فہرست مع مختصر تراجم مؤلفین لکھی اور شائع کی، اسی طرح بعض ایرانی فہرست سازوں مثلاً خان بابا مشار نے مؤلفین کتابہای چاپی فارسی پانچ جلدوں میں اور فہرست کتابہای چاپی فارسی بھی پانچ جلدوں میں مرتب کی، انہوں نے ہی فہرست کتابہای چاپی عربی دو جلدوں میں شائع کی۔ اس کے بعد نیشنل ببلوگرافی آف ایران کے نام سے ایران میں چھپنے والی ہر موضوع کی کتابیں اس میں شامل ہوتی رہیں۔

ایران کے دو رسالے رہنمای کتاب اور مجلہ کتابخانہ ملی تہران اور عربی مخطوطات کے بارے میں وسیع معلومات فراہم کرنے والا رسالہ مجلہ معہد المخطوطات العربیہ کے نام سے قاہرہ سے شائع ہوتا ہے، اسی طرح یورپ کے بعض رسائل کتاب شناسی کے اہم کام کے لیے مخصوص ہیں جو برابر شائع ہوتے رہتے ہیں۔

معاملہ یہیں ختم نہیں ہوتا بلکہ علوم شرقیہ کے مشہور ماہر جے۔ڈی پیرسن (PEARSON) نے انڈیکس اسلامیکس (INDEX ISLAMICUS) کے نام سے اسلام اور اسلامی علوم سے متعلق یورپین زبانوں میں شائع ہونے والے مقالات کی موضوعات کے اعتبار سے ایک تفصیلی فہرست شائع کرنا شروع کی ہے۔ جو ۱۹۰۶ء سے لے کر ۱۹۷۵ء تک شائع شدہ مقالات پر مشتمل ہے اب تک اس کی کئی جلدیں چھپ چکی ہیں۔

افغانستان میں مخطوطات کی فہارس اگرچہ کثرت کے ساتھ مرتب اور شائع نہیں ہوئیں تاہم چند ایک قابل توجہ ہیں مثلاً بورکوی کی مرتبہ فہرست بہت مشہور ہے، اسی طرح دو ایک دیگر فہرستیں بھی شائع ہو چکی ہیں، افغانستان سے فارسی مطبوعات کی مفصل فہرست کے علاوہ پشتو کی مطبوعات کی فہرست پښتو پانگہ کے نام سے دو جلدوں میں چھپ چکی ہے۔

چونکہ پیش نظر کتاب پاک و ہند ہی کے علماء کی تصانیف کی فہرست ہے اس لیے ان کے اسی نوعیت کے کاموں کا مختصر جائزہ پیش کیا جاتا ہے۔
شیخ محقق شیخ عبدالحق محدث دہلوی (م ۱۰۵۲ھ) نے اپنی تصنیف تالیف قلب الالیف بذکر فہرس التوالیف کے مقدمہ[1] میں دہلی کے مصنفین کی تصانیف کی فہرست شامل کر کے فن کو اسلامی ہندوستان میں رائج کر دیا تھا، شیخ محقق کا یہ کام حاجی خلیفہ سے بھی پہلے کا ہے۔

مولانا محمود حسن ٹونکی (م ۱۳۶۳ھ) نے ساٹھ جلدوں میں معجم المصنفین لکھی، یہ کتاب بیس ہزار صفحات اور مشرق و مغرب کے چالیس ہزار علماء کے حالات پر مشتمل ہے، حکومت آصفیہ، حیدر آباد دکن کے خرچ پر بیروت سے اس کی چار جلدیں چھپ چکی ہیں[2] اگر اس کتاب کی تمام جلدیں چھپ جائیں تو علمی دنیا میں پاک و ہند کے علماء کی صحیح نمایندگی ہو جائے گی۔

مولانا عبدالاول جونپوری نے مفید المفتی (مطبوعہ ۱۳۲۶ھ آسی پریس لکھنؤ) میں فقہ حنفی کی کتابوں کا تعارف کروایا ہے اور آخر میں مفسرین احناف کی ایک سو بیس تفسیروں اور مفسرین کے نام دیئے ہیں۔ مقدمہ میں سیدنا امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے لے کر اپنے زمانے تک کے علماء احناف کا

---

[1] اس مقدمہ کو حکیم شمس اللہ قادری نے تذکرہ مصنفین دہلی کے نام سے مرتب کر کے الگ شائع کر دیا تھا۔
[2] عبدالحی حسنی وابنہ ابوالحسن علی ندوی: نزہۃ الخواطر (مطبوعہ نور محمد، کراچی) ج ۸ ص ۴۶۵

مختصر تذکرہ کیا ہے۔ ان کی ایک دوسری تصنیف وفیات المشاہیر مطبع جادو پریس جونپور سے شائع ہوئی۔
اسی طرح حکیم عبدالحی حسنی نے الثقافۃ الاسلامیۃ فی الہند میں پاک وہند کے علماء کی تصانیف کی مختصر فہرست موضوعات کے اعتبار سے دی ہے۔ مصنفین کے مفصل حالات اپنی دوسری تالیف نزہتہ الخواطر (آٹھ جلد) میں دیئے ہیں (مؤلف چونکہ اہل حدیث ہیں اس لیے علماء احناف کے ساتھ جا بجا تعصب کا اظہار کیا ہے)
ڈاکٹر زبید احمد، ڈاکٹر محمد اسحاق اور ڈاکٹر محمد سالم قدوائی کے کام کا ذکر گزشتہ صفحات میں کیا جا چکا ہے۔
ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری نے ۱۳۲۷ھ/ ۱۹۰۹ء تک کی امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کی ساڑھے تین سو تصانیف کی فہرست المجمل المعدد لتالیفات المجدد کے نام سے ترتیب دی جس کے کئی ایڈیشن مرکزی مجلس رضا لاہور کی طرف سے چھپ چکے ہیں، المیزان، بمبئی، امام احمد رضا نمبر میں یہ فہرست ساڑھے چھ سو تک پہنچ گئی ہے۔ مرزا سجاد بیگ دہلوی پروفیسر نظام کالج، حیدرآباد دکن نے الفہرست ترتیب دی جو ۱۹۲۳ء میں طبع ہوئی، اس میں سات ہزار کتابوں کی فہرست دی گئی ہے۔
دارالطباعت، حیدرآباد دکن نے تین جلدوں میں فہرست مطبوعات کتب خانہ ادارۂ ادبیات اُردو شائع کی، پہلی جلد مولوی غلام رسول اور مولوی محمد اکبر الدین صدیقی کی مرتب ہے۔ ۱۹۵۶ء میں چھپی، آخری دو جلدیں مولوی محمد اکبر الدین صدیقی کی مرتب ہیں اور بالترتیب ۱۹۵۹ء اور ۱۹۶۳ء میں شائع ہوئیں۔
۱۹۶۷ء میں بہادر یار جنگ اکادمی، کراچی نے ایک فہرست مملکت حیدرآباد، ایک علمی، ادبی اور ثقافتی تذکرہ کے نام سے شائع کی جس میں تقریباً ۲۳ ہزار ان کتابوں کی فہرست ہے جو حیدرآباد میں یا حکومت حیدرآباد کی سرپرستی سے شائع ہوئیں۔
جدید سائنسی دور میں انگریزوں نے بھی ان آثار کی فہرست سازی کی طرف خاص توجہ کی، کرنل سٹیوارٹ نے ۱۸۰۹ء میں ٹیپو سلطان کے کتب خانہ کی مفصل فہرست مرتب کی، بیسٹرمان نے فہرس الفہارس میں ہندوستان اور پاکستان سے شائع ہونے والی مخطوطات کی فہرستوں کا مستقل ابواب کے تحت احاطہ کرنے کی کوشش کی ہے، ان میں سے چند مشہور فہارس درج ذیل ہیں۔

(۱) کتابخانہ اورنٹیل پنجاب لائبریری بانکی پور پٹنہ کی مفصل فہرست، جسے مولوی عبدالمقتدر، مولوی عبدالحمید اور مولوی عظیم الدین نے انگریزی زبان میں مرتب کیا، یہ عربی اور فارسی کے مخطوطات پر مشتمل ہے اور اس وقت تک اس کی متعدد جلدیں چھپ چکی ہیں۔
(۲) ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال کے مخطوطات کی وضاحتی فہرست مرتبہ ایوانو، اس کتب خانے کی فہرستیں دیگر اصحاب نے بھی مرتب کی ہیں۔
(۳) شاہان اودھ کے کتب خانہ کی فہرست سپرنگر نے ترتیب دینا شروع کی تھی اس کی ایک ہی جلد ۱۸۵۴ء میں چھپ سکی تھی۔
(۴) ریاست رامپور کے کتب خانے کی فہرست زیر نگرانی حکیم اجمل خان، کئی جلدوں میں چھپ چکی ہے، اس کتاب خانے کی جدید فہرست مشہور نقاد امتیاز علی خان عرشی انگریزی زبان میں ترتیب دے رہے ہیں، عرشی صاحب کی مرتبہ فہرست عربی مخطوطات کی دس جلدیں، اردو مخطوطات کی ایک جلد اور فارسی مخطوطات کی کئی جلدیں زیر طبع ہیں۔
(۵) کتاب خانہ مدرسہ محمدیہ، بمبئی کی مفصل فہرست، مطبوعہ مطبع رحمانی، بمبئی چار ہزار آٹھ سو اکاون مطبوعہ اور غیر مطبوعہ کتابوں کی کیفیت اور مصنفین کے مختصر حالات۔
(۶) محمڈن اورنٹیل انسٹی ٹیوٹ مدراس کے مخطوطات کی فہرست ۱۹۳۹ء میں چار جلدوں میں چھپ چکی ہے۔
(۷) ملا فیروز لائبریری بمبئی کی فہرست ۱۹۲۸ء میں چھپی۔
(۸) بمبئی یونیورسٹی لائبریری کے مخطوطات کی فہرست ۱۹۳۵ء میں چھپی ایرج افشار نے اپنی فہرس الفہارس میں شمارہ ۱۷۵ سے ۲۱۴ تک ہندوستان سے شائع ہونے والی مخطوطات کی فہرستوں کا ذکر کیا ہے، تفصیل اس میں دیکھ لی جائے۔

خطۂ پاکستان میں بھی اس سلسلے کا بہت سا کام ہو چکا ہے اور ہو رہا ہے، اسلامیہ کالج پشاور کے مخطوطات کی فہرست مولوی عبدالرحیم نے لباب المعارف العلمیہ کے نام سے مرتب کی جو ۱۹۱۸ء میں شائع ہوئی۔ یہاں مخطوطات کی فہرست سازی کا آغاز اورنٹیل کالج لاہور میگزین سے ہوا، ڈاکٹر مولوی محمد شفیع، حافظ محمود شیرانی اور ڈاکٹر سید عبداللہ نے اس رسالے میں پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں محفوظ بعض نادر مخطوطات کا تعارف کروایا جو آج علمی دنیا میں پاکستان کی عزت کا باعث ہے، ڈاکٹر سید عبداللہ نے ہی پنجاب یونیورسٹی لائبریری کے فارسی مخطوطات کی انگریزی میں وضاحتی فہرست مرتب کرنا شروع کی تھی جس کی پہلی جلد ۱۹۴۲ء میں اور دوسری جلد ۱۹۴۸ء میں شائع ہوئی، ڈاکٹر صاحب کے بعد ڈھاکہ یونیورسٹی کے فارسی مخطوطات کی فہرست دو جلدوں میں ۱۹۶۶ء میں طبع ہوئی۔ پھر ڈاکٹر محمد بشیر حسین نے پنجاب یونیورسٹی لاہور میں محفوظ مخطوطات شیرانی کی فہرست تین جلدوں میں اور فہرست مخطوطات فارسی کتاب خانہ ڈاکٹر مولوی محمد شفیع مرتب کیں۔ جنہیں چند سال قبل پنجاب یونیورسٹی نے شائع کیا، ڈاکٹر محمد بشیر حسین نے پاکستان میں مرتب اور شائع ہونے والی مخطوطات فارسی کی فہارس پر ایک طویل مقالہ لکھا ہے۔

مولانا قاضی عبدالنبی کوکب رحمہ اللہ تعالیٰ نے پنجاب یونیورسٹی لائبریری کے نادر عربی مخطوطات کی فہرست مرتب کی جس میں مخطوطات کا تفصیلی تعارف اور ان پر فاضلانہ تبصرہ ہے، اس کی پہلی جلد جس میں ۸۱ مخطوطات کا تعارف ہے۔ الخزائن کے نام سے ۱۹۷۵ء میں پنجاب یونیورسٹی نے شائع کی ہے، قاضی صاحب نے ایک ملاقات میں راقم کو بتایا تھا کہ اس لائبریری میں عربی مخطوطات کی تعداد گیارہ ہزار ہے۔

انجمن ترقی اردو، کراچی نے ۱۹۶۰ء میں قاموس الکتب دو جلدوں میں شائع کی، اس میں گیارہ ہزار سات سو سڑسٹھ کتابوں کی فہرست دی گئی ہے، ۱۹۶۷ء میں مخطوطات انجمن ترقی اردو (فارسی، عربی) مرتبہ سید سرفراز علی رضوی شائع ہوئی، اس میں ایک ہزار ۵۰۴ مخطوطات کا اجمالی تعارف ہے۔

مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، راولپنڈی نے اپنی وسیع لائبریری کتابخانہ گنج بخش کے مخطوطات کی تفصیلی فہرست مرتبہ محمد حسین تسبیحی ۱۹۷۲ء میں شائع کی، مرکز تحقیقات فارسی کا انتہائی اہم کام پاکستان کے ذاتی کتب خانوں کے مخطوطات کی مفصل فہرستیں تیار کروانا ہے، اس سلسلے میں مختلف اصحاب سینکڑوں فہارس تیار کر چکے ہیں، کتابخانہ ہای پاکستان مرتبہ محمد حسین تسبیحی، پاکستان کے ۲۵۷ ذاتی لائبریریوں کے مخطوطات کی تفصیلی فہرست ۱۹۷۷ء میں چھپ چکی ہے۔

اسی طرح پنجاب پبلک لائبریری نے ۱۹۶۳ء میں ۵۸۸ فارسی مخطوطات کی تفصیلی فہرست مرتبہ منظور احسن عباسی شائع کی، واحد بکڈپو، جونا مارکیٹ، کراچی نے ۱۹۶۷ء میں مخطوطات تاریخی، نوشتہ حکیم سید شمس اللہ قادری شائع کی، ۱۹۳۶ء میں حکیم صاحب کو کتب خانہ حبیب گنج، لٹن لائبریری مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ، مسلم ایجوکیشنل لائبریری، علی گڑھ اور بعض دیگر لائبریریوں کے دیکھنے کا اتفاق ہوا، اس فہرست میں انہی لائبریریوں کے نادر مخطوطات کا تعارف کرایا گیا ہے۔

عجائب گھر لاہور نے مفصل فہرست، مخطوطات و نادر مطبوعات مرتبہ رشید احمد ایم اے شائع کی، پہلی اور دوسری جلد ۱۹۷۱ء میں اور تیسری جلد ۱۹۷۲ء میں شائع کی۔

مجلس نوادر علمیہ، اٹک نے ۱۳۹۳ھ / ۷۳-۱۹۷۲ء میں مختصر فہرست مخطوطات فارسی کتب خانہ مولانا محمد علی سکھڑی مرتبہ نذر صابری شائع کی جس میں دو سو چوالیس ۲۴۴ فارسی مخطوطات کا اجمالی تذکرہ ہے۔

نیشنل سنٹر آف پاکستان لاہور نے پاکستان میں شائع ہونے والی کتب کی موضوعات کے اعتبار سے الگ الگ فہرستیں شائع کی ہیں۔

سرکاری جریدہ ماہنامہ کتاب، کتاب شناسی اور ناشرین کے تعارف کے لیے مختص ہے۔

# مرآۃ التصانیف

یہ کتاب مولانا حافظ عبدالستار قادری چشتی فاضل جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور و تنظیم المدارس (اہلِ سُنّت) پاکستان کی سالہا سال کی محنت شاقہ کا نتیجہ ہے، ابتداءً انہوں نے تنظیم المدارس کے درجۂ حدیث کے امتحان کے لیے ایک مقالہ لکھا تھا جس میں تیرہویں اور چودھویں صدی کے ایک سو علماء اہلِ سُنّت کی پانچ سو ایسی تحقیقی تصانیف کی فہرست تیار کرنا تھی جو اختلافی مباحث سے متعلق نہ ہوں، بعد میں مولانا مفتی محمد عبدالقیوم قادری ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس اور حکیم اہلِ سنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری صدر مرکزی مجلس رضا لاہور کے ایماء پر اس کام کو مزید آگے بڑھایا اور طے یہ پایا کہ اس میں اختلافی مباحث پر کتابوں کو بھی شامل کیا جائے کیونکہ یہ کتابیں نہ صرف علمی سرمایہ ہیں بلکہ ہمارے دین و ایمان کی حفاظت کے لیے گرانقدر ذخیرہ ہیں۔

ایسے علمی اور تحقیقی کاموں کے لیے جتنے وسائل کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ کوئی سرکاری ادارہ ہی مہیا کر سکتا ہے، مولانا حافظ عبدالستار قادری چشتی نے وسائل کے نہ ہونے کے باوجود یہ عظیم کام اپنی شب و روز محنت اور کاوش سے انجام دیا ہے، جس پر وہ بلاشبہ مبارکباد کے مستحق ہیں، بلکہ ان کی یہ کوشش اس لائق ہے کہ انہیں یونیورسٹی کی طرف سے ڈاکٹریٹ کی ڈگری دی جائے۔

اس کتاب کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ اس میں صرف اہلِ سُنّت کے علماء و مشائخ اور دانشوروں کی تصانیف کو جمع کیا گیا ہے، اہلِ سُنّت کے علماء اور مشائخ نے درس و تدریس، رشد و ہدایت، وعظ و تبلیغ اور سیاست کے میدان میں قابلِ قدر خدمات انجام دینے کے ساتھ ساتھ تصنیف و تالیف کے باب میں بھی بے مثال کاوشیں کی ہیں، جس کا زندہ و پائندہ ثبوت "مرآۃ التصانیف" جلد اول کی صورت میں آپ کے سامنے ہے۔

علماء و مشائخ اہلِ سُنّت کا طرۂ امتیاز یہ رہا ہے کہ انہوں نے نہ تو انگریز کی کاسہ لیسی کی اور نہ ہی ہندو کی پیشوائی کو تسلیم کیا، ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں بے شمار علماء و مشائخ اہلِ سُنّت تختۂ دار پر چڑھا دئے گئے یا کالے پانی بھیج دئے گئے، بچے کھچے علماء اسی اسلامی روش پر قائم رہے، انہوں نے نہ تو ہندوؤں کے ساتھ اتحاد کیا اور نہ ہی ان کے مقتدی بنے، پریس پر مکمل طور پر ہندو کا قبضہ تھا نتیجہ یہ ہوا کہ نہ تو ان کی دینی و ملی خدمات کو پریس میں جگہ دی گئی اور نہ ہی ان کی تصانیف کو منظرِ عام پر لایا گیا، تسبیح کے دانوں کی طرح بکھرے ہوئے علماء سے جس قدر ممکن تھا اپنے طور پر اشاعت دین میں حصہ لیتے رہے یا کتابیں لکھ لکھ کر اپنے ذخیرۂ کتب کے انبار میں اضافہ کرتے گئے، اس کے باوجود پیش نظر کتاب میں آپ ہزاروں کتابوں کا تعارف پائیں گے، اور آپ کو ہر موضوع پر تصانیف کی اچھی خاصی تعداد نظر آئے گی، حالانکہ علماء اہلِ سُنّت کی صرف یہی تصانیف نہیں ہیں، یہ تو مشتے از خروارے پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے، اللہ تعالیٰ مؤلف کو توفیق عطا فرمائے کہ وہ اس کتاب کی باقی جلدیں بھی تیار کریں تو دنیا کو معلوم ہو گا کہ ہمارے اسلاف ہمارے لیے کتنے گنجہائے گرانمایہ چھوڑ گئے ہیں۔

اس کتاب میں آپ کو سب سے زیادہ تصانیف اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کی نظر آئیں گی، وجہ ظاہر ہے کہ تحقیق و تدقیق اور کثرتِ تصانیف کے اعتبار سے پوری دنیا میں کوئی معصر ان کا مقابلہ نہیں کر سکتا، اس کتاب میں ان کی تمام تصانیف کا احاطہ نہیں کیا گیا، اللہ تعالیٰ کسی محقق کو اس طرف متوجہ ہونے کی توفیق عطا فرمائے، ان کی نگارشات کے تفصیلی تعارف کے لیے کئی ضخیم جلدیں درکار ہیں۔

مرآۃ التصانیف میں آٹھ سو انہتر (۸۶۹) مصنفین کی پانچ ہزار چھ سو تینتیس (۵۶۳۳) کتابوں کا اجمالی تعارف کرایا گیا ہے، کتاب اور مصنف

کا نام، طابع یا ناشر، سن تصنیف، فن، صفحات اور کیفیت کی نشاندہی کی گئی ہے۔

پیش نظر کتاب کو موضوعات پر تقسیم کیا گیا ہے اور ہر موضوع سے متعلق کتابوں میں الفبائی ترتیب کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔ کتابت کے بعد بعض کتابوں کے بارے میں معلومات فراہم ہوئیں، انہیں ضمیمے میں شامل کر دیا گیا ہے، ضمیمہ ۱۷۶ کتابوں پر مشتمل ہے۔

آخر میں مصنفین کے اسمار کا اشاریہ دیا گیا ہے اس طرح تمام مصنفین کی فہرست یکجا کر دی گئی ہے۔ اس سے کسی ایک مصنف کی تصانیف معلوم کرنے میں آسانی رہے گی۔ اشاریہ سے پہلے ماخذ کی فہرست بھی دی گئی ہے۔

آخر میں دعا ہے کہ مولائے کریم مولانا حافظ عبدالستار قادری چشتی کے علم و عمل، محنت اور لگن میں برکت اور ترقی عطا فرمائے اور ہماری نوجوان نسل کو قلم کی قوت اور اہمیت کا شعور عطا فرمائے آمین۔

اس کے ساتھ ساتھ حکیم اہل سنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری مدظلہ صدر مرکزی مجلس رضا، لاہور پروفیسر محمد اقبال مجددی زید مجدہ کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے جنہوں نے اس مقدمہ کے لکھنے کے سلسلے میں راہنمائی کی اور اپنے ذخیرۂ کتب سے معلومات فراہم کیں

فجزاھما اللہ احسن الجزاء

| | |
|---|---|
| ۱۲/ ذوالحجہ ۱۴۰۰ھ | محمد عبدالحکیم شرف قادری |
| ۲۲/ اکتوبر ۱۹۸۰ء | جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور |

# تفسیر، اصولِ تفسیر، تراجم قرآن پاک

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف / مؤلف / مترجم | طابع / ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | احسن البیان فی تفسیر القرآن (پارہ اول) | مولانا محمد عزیز اللہ ڈسٹرکٹ خطیب لاڑکانہ | مطبوعہ لاڑکانہ سندھ | سنہ ۱۳۹۶ھ | ۷۶ | ترجمہ اعلیٰ حضرت بریلوی و تفسیر صدر الافاضل کا سندھی ترجمہ | |
| ۲ | احسن البیان فی مقدمۃ القرآن | ابو صالح مولانا محمد فیض احمد اویسی | غیر مطبوعہ | سنہ ۱۹۷۰ء | | | |
| ۳ | اعجاز القرآن | مولانا نور بخش توکلی ایم-اے | خادم التعلیم پریس لاہور | سنہ ۱۳۲۶ھ | ۱۴۰ | | |
| ۴ | الاکلیل علی مدارک التنزیل عربی (جلد اول) | مولانا عبد الحق الہ آبادی مہاجر مکی | اکلیل المطابع۔ ربسٹرا | سنہ ۱۲۹۶ھ | ۳۰۶ | تفسیر مدارک کا عربی حاشیہ | |
| ۵ | ″ ″ (جلد دوم) | ″ | ″ | ″ | ۲۵۰ | ″ ″ | |
| ۶ | ″ ″ (جلد سوم) | ″ | ″ | ″ | ۲۲۴ | ″ ″ | |
| ۷ | ″ ″ (جلد چہارم) | ″ | بھرایچ اکلیل المطابع | ″ | ۳۱۶ | ″ ″ | |
| ۸ | ″ ″ (جلد پنجم) | ″ | ″ | ″ | ۳۸۸ | ″ ″ | |
| ۹ | ″ ″ (جلد ششم) | ″ | ″ | ″ | ۲۳۶ | ″ ″ | |
| ۱۰ | ″ ″ (جلد ہفتم) | ″ | ″ | ″ | ۲۵۲ | ″ ″ | |
| ۱۱ | الطاف الرحمٰن بتفسیر القرآن (جلد دوم) | مولانا عبد الباری فرنگی محلی | لکھنو نامی پریس | | | | |
| ۱۲ | ″ ″ (جلد سوم) | ″ | ″ | | ۳۲۴ | | |
| ۱۳ | انوار الحکم فی میعاد استجب لکم | اعلیحضرت فاضل بریلوی | غیر مطبوعہ | ۱۳۰۹ھ | | اجابت دعا کے کیا کیا معانی ہیں | ماہنامہ المیزان امام احمد رضا نمبر صفحہ ۳۰۶ |
| ۱۴ | انوار السبحان فی ابحاث القرآن | ابو الوفاء مفتی سیف الرحمٰن ہزاروی | غیر مطبوعہ | سنہ ۱۹۷۶ء | ۸۵۰ | قرآن مجید کی ابتدائی مباحث پر مشتمل ہے | مصنف نے اپنی جملہ کتب کے کوائف بذریعہ مکتوب محررہ ۱۴ جولائی سنہ ۱۹۷۸ء ارسال فرمائے، (راقم) مفتی عبد الشکور ہزاروی ایک |
| ۱۵ | انوار القرآن | مولانا عبد الغفور ہزاروی | غیر مطبوعہ | | | فوائد تفسیریہ | |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف/مولف/مترجم | طابع/ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | البرھان فی احکام القرآن | شیخ القرآن ابو الفیضی مولانا حبیب الرحیم فاروقی مجددی قادری | غیر مطبوعہ | | | ربط آیات | ملاقات میں راقم سے بالمشافہ گفتگو |
| ۱۷ | البیان فی علوم القرآن | مولانا ابو محمد عبد الحق الحقانی دھلوی | دہلی - حقانی بک ڈپو | ۱۳۲۵ھ | ۱۰۰ | ۵۰ اجزاء پر مشتمل ضخیم کتاب ہے جس میں جدید مسائل کلامیہ کو بھی زیر بحث لایا گیا۔ | |
| ۱۸ | ترجمہ انگریزی قرآن پاک | پروفیسر شاہ فرید الحق | زیر طبع | ۱۹۸۰ء | ۳۰۰ | ماخوذ از ترجمہ اعلیٰ حضرت | |
| ۱۹ | ترجمہ تفسیر ابن عباس | مولانا محمد عبد المقتدر بدایونی - مطبع الرسول | آگرہ - مطبع انوری | ۱۳۱۵ھ | ۸۲۵ | لاہور میں قرآن کمپنی کی طرف سے چھپ چکی ہے۔ | |
| ۲۰ | ترجمہ تفسیر مظہری (جلد اول) | مولانا مفتی سید شجاعت علی قادری | کراچی مدینہ پبلشنگ کمپنی | ۱۳۶۵ھ | ۵۵۵ | پارہ اول، دوم اور سوم | |
| ۲۱ | ترجمہ قرآن (اردو) | مولانا شاہ سید محمد کچھوچھوی | | ۱۳۶۶ھ | | اس ترجمہ کے ابتدائی حصہ کو دیکھنے کے بعد اعلیٰحضرت نے فرمایا تھا کہ شہزادے اردو میں قرآن لکھ رہے ہو۔ | مولانا محمود احمد قادری تذکرہ علماء اہلسنت ص ۲۳۵ |
| ۲۲ | ترجمہ قرآن (انگریزی) | ڈاکٹر فاطمی | لاہور - کامیاب بکڈپو (زیر طبع) | | | اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے ترجمہ قرآن (کنز الایمان) کا انگریزی ترجمہ | |
| ۲۳ | ترجمہ قرآن | مولانا شاہ رفیع الدین دہلوی | لاہور علمی پرنٹنگ پریس | | ۸۰۴ | مع حاشیہ و تفسیر موضح القرآن از شاہ عبد القادر دھلوی | |
| ۲۴ | ترجمہ قرآن پاک | مولانا شاہ عبد القادر دہلوی | کراچی تاج کمپنی | | ۷۳۲ | | |
| ۲۵ | ترجمہ قرآن شریف (اردو) | حکیم شریف خان دہلوی | | | | شاہ عالم ثانی کے حکم سے لکھا گیا۔ | تذکرہ علماء ہند اردو ص ۲۳۴ |
| ۲۶ | ترجمہ قرآن مجید (پنجابی) | مولانا نبی بخش حلوائی | غیر مطبوعہ | | | صرف دو پارے | |
| ۲۷ | ترجمہ و تحقیق حواشی معالم التنزیل | مولانا محمد صدیق ہزاروی | زیر طبع | ۱۴۰۰ھ | | تفسیر معالم التنزیل پر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے حواشی کا ترجمہ و تحقیق | |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف / مولف / مترجم | طابع / ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۸ | ترجمہ وحواشی قرآن | مولانا مفتی محمد مظہر اللہ دہلوی | مطبوعہ دہلی | ۱۹۴۲ء | | | |
| ۲۹ | ترویج الارواح فی تفسیر سورۃ الانشراح | مولانا الحاج نقی علی خان بریلوی | | | | | تذکرہ علماء ہند (اُردو ترجمہ) ص ۵۳۰ |
| ۳۰ | تراجم قرآن کا تقابلی مطالعہ | مولانا قاری رضاء المصطفیٰ اعظمی | کراچی۔ مکتبہ رضویہ | | | | |
| ۳۱ | تسہیل القرآن | الحاج مولانا فیروز الدین | لاہور۔ فیروز سنز | | ۹۹۸ | شاہ عبد القادر کے لفظی ترجمہ کو بامحاورہ ترجمہ میں ڈھالا گیا ہے | |
| ۳۲ | تشریح القرآن | مولانا سلیم الدین تسلیم جے پوری | | | ۲۰۰۰ تقریباً | | تذکرہ علماء اہلسنّت ص ۹۸ |
| ۳۳ | تعلیقات علی البیضاوی | مولانا مفتی محمد یوسف فرنگی محلی | مطبوعہ | | | | مولانا محمود احمد قادری۔ تذکرہ علماء اہلسنّت ص ۲۶۴ |
| ۳۴ | تفسیر آیۃ النور (عربی) | شاہ رفیع الدین محدث دہلوی | | | ۲۵۰ | سورۃ النور کی آیت نمبر ۳۵ کی تفسیر | تاریخ ادبیات مسلمانان پاکستان و ہند ج ۲ ص ۳۸۳ |
| ۳۵ | تفسیر ازہری (جلد اول) | علامہ عبد المصطفیٰ ازہری | کراچی کنگز آرٹ پریس | ۱۳۷۵ھ | ۲۵۰ | برحاشیہ کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن از اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی | |
| ۳۶ | تفسیر ایوبی (جلد اول) | علامہ حافظ محمد ایوب دھلوی | کراچی مکتبہ رازی | | ۲۶۳ | تعوذ، تسمیہ اور سورۃ فاتحہ کی تفسیر | |
| ۳۷ | تفسیر ایوبی (جلد دوم) | " | " | | ۱۵۹ | سورہ بقرہ کے پہلے رکوع کی تفسیر | |
| ۳۸ | تفسیر بسم اللہ (فارسی) | مولانا عبد الحکیم لکھنوی بن مولانا عبد الرب | | | | | تذکرہ علماء ہند ص ۲۸۲ |
| ۳۹ | تفسیر پارہ نمبر ۲۹ | علامہ اصغر علی روحی | غیر مطبوعہ | | | الھدیٰ رسالہ میں قسط وار شائع ہوئی | ڈاکٹر صوفی ضیاء الحق بتوسط سید غلام مصطفیٰ عقیل |
| ۴۰ | تفسیر پارہ نمبر ۳۰ | علامہ " | " | | | " | " |
| ۴۱ | تفسیر پنج آیات | قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی | | | | سورۃ بقرہ کی ابتدائی پانچ آیات کی تفسیر | مفتی شجاعت علی قادری ترجمہ تفسیر مظہری جلد اول |
| ۴۲ | تفسیر الحسنات | مولانا ابو الحسنات | لاہور۔ | | ۶۲۲ | پہلے پانچ پارے | |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف/مولف/مترجم | طابع / ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۳ | بآیات بینات (جلد اول) تفسیر الحسنات | سید محمد احمد قادری مولانا ابوالحسنات | مقبول عام پریس لاہور | ۱۹۵۴ء | ۹۷۲ | پارہ ۶ تا ۱۱ | |
| ۴۴ | بآیات بینات (جلد دوم) 〃 〃 (جلد سوم) | سید محمد احمد قادری 〃 〃 | مکتبۂ حسنات 〃 | ۱۹۵۵ء | ۱۰۳۲ | پارہ ۱۱ تا ۱۶ | |
| ۴۵ | 〃 〃 (جلد چہارم) | 〃 〃 | غیر مطبوعہ | | | | |
| ۴۶ | 〃 〃 (جلد پنجم) | 〃 〃 | 〃 | ۱۳۷۹ھ | | وصال سے ایک دن قبل اٹھائیسویں پارے کی تفسیر مکمل ہوئی | سیارہ ڈائجسٹ قرآن نمبر جلد دوم ص ۹۰۹ |
| ۴۷ | تفسیر پارہ عمّ | مولانا قاری محمد عثمان اعظمی | گھوسی اعظم گڑھ ادارہ تبلیغ | | | | ماہنامہ اشرفیہ مبارکپور حافظ ملت نمبر ص ۱۴۱۴ |
| ۴۸ | تفسیر حقانی (جلد اول) | مولانا ابو محمد عبدالحق الحقانی الدھلوی | دہلی - حقانی بک ڈپو | | ۱۲۸ | مقدمہ | |
| ۴۹ | 〃 〃 (جلد دوم) | 〃 | 〃 | | ۲۲۴ | از سورۂ فاتحہ تا آخر پارہ اول | |
| ۵۰ | 〃 〃 (جلد سوم) | 〃 | 〃 | | ۲۵۶ | از سیقول تا سورۂ مائدہ | |
| ۵۱ | 〃 〃 (چہارم) | 〃 | 〃 | ۱۳۰۶ھ | ۲۸۰ | از سورۂ مائدہ تا سورۂ حجر | |
| ۵۲ | 〃 〃 (جلد پنجم) | 〃 | 〃 | ۱۳۰۸ھ | ۲۶۴ | از سورۂ حجر تا قصص | |
| ۵۳ | 〃 〃 (جلد ششم) | 〃 | 〃 | ۱۳۱۰ھ | ۳۱۲ | از سورۂ قصص تا قمر | |
| ۵۴ | 〃 〃 (جلد ہفتم) | 〃 | 〃 | ۱۳۱۳ھ | ۳۱۳ | از سورۂ قمر تا سورۂ نباء | |
| ۵۵ | 〃 〃 (ہشتم) | 〃 | 〃 | ۱۳۱۴ھ | ۳۰۲ | پارہ عم یتساءلون | |
| ۵۶ | تفسیر رفیعی (سورۂ بقرہ) | مولانا شاہ رفیع الدین محدث دہلوی | لاہور مطبع نقشبندی | | | سید نجف علی نے سبقاً سبقاً پڑھ کر تحریر کی اور پھر شاہ صاحب نے نظر ثانی فرمائی | سیارہ ڈائجسٹ قرآن نمبر جلد دوم ص ۹۳۸ |
| ۵۷ | تفسیر روح الایمان (پارہ اول) | مولانا فتح دین اذبر انصاری قادری (خوشتر) | حیدرآباد دکن | ۱۳۲۲ھ | ۲۶۲ | | |
| | تفسیر رؤفی (اردو) جلد اول و دوم | مولانا شاہ رؤف احمد رافت مجددی | مطبوعہ - بمبئی | ۱۲۴۸ھ | ۱۰۶۴ | ۱۲۳۹ھ میں آغاز ہوا اور ۹ سال میں مکمل ہوئی | |
| ۵۸ | تفسیر ثنا (جلد دوم) | پیر خرابات خواجہ | غیر مطبوعہ | | | مختلف آیات قرآنیہ کی تفسیر | |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف / مولف / مترجم | طابع / ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | ثناء اللہ خراباتی | | | | ۴۶۰۰ اشعار پر مشتمل ہے | |
| ۵۹ | تفسیر سورۃ بقرہ | مفتی شاہ رفاقت حسین امین شریعت | مطبوعہ کانپور | | | رسالہ طیبہ میں طبع ہوئی | |
| ۶۰ | تفسیر سورۃ بقرہ | سید ابو الکمال برق نوشاہی | غیر مطبوعہ | | | | مصنف - مکتوب بنام راقم - محررہ ۵ فروری ۱۹۷۸ء |
| ۶۱ | تفسیر سورۃ بنی اسرائیل مع سیرت رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم | مفتی سید شجاعت علی قادری | کراچی - حق پبلشنگ کمپنی | | | | |
| ۶۲ | تفسیر سورۃ التین والعصر | علامہ حافظ محمد ایوب دھلوی | کراچی مکتبہ رازی | | ۶۴ | | |
| ۶۳ | تفسیر سورۃ الضحیٰ الی آخر القرآن | مولانا حافظ محمد احسن دراز (پشاوری) | | | | | مولانا محمد عبد الحکیم شرف قادری - تذکرہ اکابر اہل سنت - ص ۴۲۱ |
| ۶۴ | تفسیر سورۃ الضحیٰ | مولانا محمد حبیب اللہ نعمانی | مطبوعہ لاہور | | | | |
| ۶۵ | تفسیر سورۃ فاتحہ | مولانا نور احمد خان فریدی | لاہور - فیروز پرنٹنگ پریس | | | خواجہ بہاؤ الدین زکریا ملتانی کی تفسیر کا اردو ترجمہ | |
| ۶۶ | تفسیر سورۃ فاتحہ | مولانا شاہ سید محمد کچھوچھوی | الہ آباد - پاسبان | | | | سیارہ ڈائجسٹ قرآن نمبر جلد ۲ ص ۹۳۸ |
| ۶۷ | تفسیر سورۃ فاتحہ | مولانا محمد عالم آسی امرتسری | امرتسر - الفقیہ پریس | | | | سیارہ ڈائجسٹ قرآن نمبر جلد ۲ ص ۹۳۴ |
| ۶۸ | تفسیر سورۃ فاتحہ | مولانا محمد حبیب اللہ نعمانی | لاہور - کریمی پریس | | ۸۰ | پنجابی منظوم | |
| ۶۹ | تفسیر سورۃ فاتحہ | مولانا شمس الدین نقشبندی میرٹھی | لاہور - آئیڈیل پرنٹرز | ۱۳۹۲ھ | ۳۱ | | |
| ۷۰ | تفسیر سورۃ فاتحہ | مولانا ابو الفیض محمد حسن فیضی | غیر مطبوعہ | | | بے نقط تفسیر ہے | مولانا عبد الحکیم شرف القادری، تذکرہ اکابر اہلسنت ص ۴۵۴ |
| ۷۱ | تفسیر سورۃ فاتحہ (عربی) | مولانا محمد عبد الکریم | غیر مطبوعہ | | | پروفیسر احمد حسین قریشی | |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف / مولف / مترجم | طابع / ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | قلعداری | | | | | مصنف کے پاس موجود ہے | |
| ۷۲ | تفسیر سورۃ فاتحہ و بقرہ | علامہ نور بخش توکلی ایم۔اے | | | | | پیرزادہ اقبال احمد فاروقی تذکرہ علماء اہلِ سنت لاہور ص۹۹ |
| ۷۳ | تفسیر سورہ مزمّل | سید ابوالکمال برق نوشاہی | غیر مطبوعہ | | | | مصنف۔ مکتوب بنام راقم محررہ ۵ فروری ۱۹۷۸ء |
| ۷۴ | تفسیر سورۃ یٰسین | علامہ اصغر علی روحی | لاہور۔ المکتبۃ العلمیہ | سنہ ۱۳۶۰ھ | ۸۰ | | |
| ۷۵ | تفسیر سورۃ یٰسین | مولانا محمد حبیب اللہ نعمانی | مطبوعہ لاہور | | | | |
| ۷۶ | تفسیر سورۃ یوسف | مولانا حافظ دراز پشاوری (محمد احسن) | | | | | مولانا عبدالحکیم شرف القادری تذکرہ اکابر اہلسنت ص۴۲۱ |
| ۷۷ | تفسیر فتح العزیز جلد اول (فارسی) | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی | دہلی۔ مطبع مجتبائی | | ۶۴۴ | سورۃ بقرہ و فاتحہ کی تفسیر | |
| ۷۸ | " " جلد دوم | " | دہلی افغانی دارالکتب | | ۴۲۸ | پارہ تبارک الذی کی تفسیر | |
| ۷۹ | " " جلد سوم | " | دہلی۔ مسلم بکڈپو | | ۳۹۵ | پارہ عمّ کی تفسیر | |
| ۸۰ | تفسیر قادری (جلد اول) | مولانا فخر الدین احمد قادری | لکھنؤ مطبع نولکشور | | ۶۳۹ | ترجمہ اُردو تفسیر حسینی فارسی پہلے پندرہ پارے | |
| ۸۱ | " " (جلد دوم) | " | " " | | ۶۵۸ | ترجمہ اُردو تفسیر حسینی فارسی از پارہ ۱۶ تا آخر قرآن | |
| ۸۲ | تفسیر قادری (کشف القلوب) | مولانا محمد عمر المعروف بادشاہ میاں | حیدرآباد دکن مطبع فیاض | | ۶۵۲ | پورے قرآن کی اُردو تفسیر ۳ جلدوں میں مکمل بعض حصے چھپے ہیں | |
| ۸۳ | تفسیر قرآن | مولانا مفتی محمد یار خلیق فاروقی | | | | | |
| ۸۴ | تفسیر القرآن | مولانا قاری احمد پیلی بھیتی | قلمی | | | | مولانا شاہ حسین گردیزی مکتوب بنام راقم |
| ۸۵ | تفسیر قرآن اُردو | مولانا احمد حسن کانپوری | قلمی | | | یہ نسخہ مولانا محمود احمد قادری پھر مولانا غلام جیلانی شارح بخاری اور پھر مولانا وصی احمد محدث سہسرامی کے پاس موجود رہا | مولانا محمود احمد قادری تذکرہ علماء اہلسنّت ص۲۶ |
| ۸۶ | تفسیر قرآن اُردو | مولانا شاہ سلامت اللہ | | | | مولانا عاشق الرحمٰن پرنسپل | تذکرہ علماء اہلسنت ص۱۴۱ |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف/مولف/مترجم | طابع/ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | رامپوری | | | | | جامعہ حبیبیہ الہ آباد کے پاس موجود ہے | |
| ۸۷ | تفسیر قرآن کریم | مولانا سید حامد جلالی | | | | | مولانا عبدالحکیم شرف تذکرہ اکابر اہلسنت ص ۱۲۷ |
| ۸۸ | تفسیر قرآن مجید (اردو) | مفتی اعظم سرحد مولانا شائستہ گل صاحب | | | | ترجمہ و فوائد پر مشتمل ہے | مولانا امیر شاہ قادری۔ تذکرہ علماء و مشائخ سرحد حصہ دوم ص ۲۳۲ |
| ۸۹ | تفسیر قرآن مجید | ابوالفیض مولانا حبیب الرحیم فاروقی۔ مجددی۔ قادری | زیر تالیف | | | تقریباً سات آٹھ پارے ہو چکے ہیں | |
| ۹۰ | تفسیر کاشف البیان | مولانا محمد عبداللطیف خان مہروی | پشاور۔ منظور عام برقی پریس | | ۱۹۲ | سورہ بقرہ | |
| ۹۱ | تفسیر کلام علام الغیوب فی احوال یوسف بن یعقوب | ابو محمد عبدالعزیز ابن حاجی محمود | لاہور مطبع اسلامی | ۱۳۲۷ھ | ۵۱۶ | تفسیر سورۃ یوسف | |
| ۹۲ | تفسیر مطالب القرآن | مولانا قاضی غلام محمود ہزاروی | غیر مطبوعہ | ۱۹۷۶ء | ۳۰۰ | پارہ ۲۹ سے کچھ سورتوں کی تفسیر | |
| ۹۳ | تفسیر مظہری (جلد اول) | قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی | دہلی۔ فوٹو آفسٹ پریس | ۱۱۹۶ھ | ۴۸۴ | سورہ فاتحہ سے بقرہ تک | |
| ۹۴ | " " (جلد دوم) | " | " " | ۱۱۹۸ھ | ۴۹۴ | آل عمران سے نساء تک | |
| ۹۵ | " " (جلد سوم) | " | " " | ۱۲۰۱ھ | ۴۵۷ | مائدہ سے اعراف تک | |
| ۹۶ | " " (جلد چہارم) | " | " " | | ۴۰۳ | انفال سے توبہ تک | |
| ۹۷ | " " (جلد پنجم) | " | " " | ۱۲۰۲ھ | ۵۰۴ | یونس سے اسراء تک | |
| ۹۸ | " " (جلد ششم) | " | " " | ۱۲۰۴ھ | ۵۷۰ | کہف سے نور تک | |
| ۹۹ | " " (جلد ہفتم) | " | " " | ۱۲۰۷ھ | ۳۹۲ | فرقان سے احزاب تک | |
| ۱۰۰ | " " (جلد ہشتم) | " | " " | ۱۲۰۸ھ | ۴۸۴ | سباء سے محمد تک | |
| ۱۰۱ | " " (جلد نہم) | " | " " | | ۳۴۸ | فتح سے تحریم تک | |
| ۱۰۲ | " " (جلد دہم) | " | " " | | ۳۸۴ | ملک سے الناس تک | |
| ۱۰۳ | تفسیر معون الجواہر | مولانا ولی اللہ لکھنوی | | | | | تذکرہ علماء ہند اردو ص ۵۴۷ |
| ۱۰۴ | تفسیر موضح القرآن | شاہ عبدالقادر دہلوی | دہلی۔ مجتبائی | | ۱۲۱۴ | | |

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف/مولف/مترجم | طابع / ناشر | سن تصنیف | صفحات | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۵ | تفسیر میزان الادیان جلد اوّل (مقدمہ) | مولانا سید ابو محمد محمد دیدار علی شاہ صاحب | لاہور منظور عام پریس | | ۴۱۶ | اسلام اور دیگر ادیان کا تقابلی جائزہ | |
| ۱۰۶ | تفسیر میزان الادیان (جلد دوم) | " " " | " " | ۱۳۴۶ھ | ۳۰۴ | سورۃ فاتحہ | |
| ۱۰۷ | تفسیر نبوی (جلد اوّل) | مولانا محمد نبی بخش حلوائیؒ | لاہور مطبع کریمی | | ۳۴۰ | سورۃ فاتحہ و بقرہ | |
| ۱۰۸ | " " (جلد دوم) | " " " | لاہور مطبع اسلامیہ | | ۴۷۲ | سورۃ آل عمران و النساء | |
| ۱۰۹ | " " (جلد سوم) | " " " | " مطبع گلزار محمدی | | ۳۷۶ | سورۃ مائدہ، انعام اور اعراف کا نصف اوّل | |
| ۱۱۰ | " " (جلد چہارم) | " " " | لاہور مطبع رفاہ عام | | ۴۴۸ | سورۃ اعراف نصف ثانی، انفال اور توبہ | |
| ۱۱۱ | " " (جلد پنجم) | " " " | لاہور۔ مطبع یونین | | ۱۹۲ | سورۃ ھود | |
| ۱۱۲ | " " (جلد ششم) | " " " | | | | سورۃ یوسف | |
| ۱۱۳ | " " (جلد ہفتم) | " " " | لاہور مطبع کریمی | | ۴۲۳ | سورۃ رعد، ابراہیم، حجر، نحل اور بنی اسرائیل | |
| ۱۱۴ | " " (جلد ہشتم) | " " " | " " | | ۲۲۱ | سورہ کہف سے نور تک | |
| ۱۱۵ | " " (جلد نہم) | " " " | " | | ۱۶۱ | سورۃ نور سے عنکبوت تک | |
| ۱۱۶ | " " (جلد دہم) | " " " | " | | ۲۰۳ | سورۃ عنکبوت سے یٰسین تک | |
| ۱۱۷ | " " (جلد یازدہم) | " " " | " | | ۱۶۰ | سورۃ یٰسین سے شوریٰ تک | |
| ۱۱۸ | " " (جلد دوازدہم) | " " " | " | | ۲۲۴ | سورۃ شوریٰ سے طور تک | |
| ۱۱۹ | " " (جلد سیزدہم) | " " " | " | | ۱۸۹ | سورۃ طور سے ملک تک | |
| ۱۲۰ | " " (جلد چہاردہم) | " " " | " | | ۱۶۲ | سورۃ ملک سے نباء تک | |
| ۱۲۱ | " " (جلد پانزدہم) | " " " | " | | ۲۵۴ | سورۃ نباء سے آخر قرآن تک | |
| ۱۲۲ | تفسیر نعمانی | مولانا محمد حبیب اللہ نعمانی | مطبوعہ | | | بائیس ۲۲ پارے | |
| ۱۲۳ | تفسیر نعیمی (جلد اول) | مفتی احمد یار خان صاحب نعیمی | لاہور سنی دار الاشاعت | ۱۳۶۳ھ | ۹۴۴ | پہلا پارہ | |
| ۱۲۴ | تفسیر نعیمی (جلد دوم) | مفتی احمد یار خاں صاحب نعیمی | گجرات۔ مکتبہ اسلامیہ | ۱۳۶۳ھ | ۶۵۸ | دوسرا پارہ | |
| ۱۲۵ | (جلد سوم) | مفتی احمد یار خان صاحب نعیمی | گجرات مکتبہ نعیمیہ | ۱۳۶۵ھ | ۷۶۱ | تیسرا پارہ | |
| ۱۲۶ | " (جلد چہارم) | " " " | " | ۱۳۸۰ھ | ۵۲۹ | چوتھا پارہ | |

